# غوث الاغیاث

حضرت شیخ مجدد الف ثانیؒ اپنے مکتوبات میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تک پہنچنے کے دو طریقے ہیں۔ ایک طریقہ نبوت کا ہے جو حضور نبی اکرم ﷺ پر ختم ہو چکا ہے۔ دوسرا طریقہ ولایت کا ہے۔ اس طریقے پر چلنے والے اللہ تعالیٰ تک بالواسطہ پہنچتے ہیں اور یہ اقطاب، اوتاد، ابدال، نجباء اور اولیاء ہیں۔ اس طریقے میں واسطہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہیں اور یہ منصبِ عالی آپ ہی کی ذاتِ گرامی سے مُتعلِّق ہے۔ جب حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا وِصال ہوا تو یہ منصب حسنین کریمین کے حوالے کر دیا گیا۔ ان کے بعد ترتیب وار آئمہ اہلِ بیت کو یہ منصب ملتا رہا۔ جب غوث الاعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کی باری آئی تو یہ منصبِ عالی آپ کے حوالے کر دیا گیا اور ہمیشہ آپ ہی کی وساطت سے ولایت کا فیض غوث قطب، ابدال، نجباء اولیاء کو پہنچتا رہے گا۔ آپ نے اِسی طرف اِشارہ کرتے ہوئے فرمایا ہے: ہمارے اگلوں کے سورج ڈُوب چکے لیکن ہمارا سورج ہمیشہ ہمیشہ بُلندی کے آسمان پر چمکتا رہے گا کبھی غُروب نہ ہوگا

قِرطاس پبلشرز

7 میاں مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور